۴۸۶

# اسلامی تہذیب

اور

# قومی تعلیم

یعنی

وہ خطبہ جو ڈاکٹر سر پی سی۔ رائے نے جامعہ ملیہ اسلامیہ علیگڑھ کے
دوسرے جلسہ تقسیم اسناد منعقدہ ۷ فروری ۱۹۲۳ء میں پڑھا

مترجمہ


مولوی محمد مسلم۔ ایم۔ اے
(رکن شعبۂ تصنیف و تالیف)


اردو اڈیشن


شعبۂ تصنیف و تالیف جامعہ ملیہ اسلامیہ نے
مطبع ملیہ علیگڑھ میں چھپوا کر شائع کیا

جناب صدر جامعہ، شیخ الجامعہ، خواتین اور حضرات!

سب سے پہلے آپ مجھے اجازت دیں کہ جامعہ ملیہ اسلامیہ کے جلسہ تقسیم اسناد میں خطبہ دینے کی فرمائش کرکے آپ نے مجھے جتنی بڑی عزت دی ہے اُس کا دلی شکریہ ادا کروں۔ اگر میں کہوں کہ میری اس توقیر و تکریم نے مجھے بہت کچھ مرعوب کر رکھا ہے تو آپ اسے محض رسمی انکسار نہ خیال کریں۔ کیونکہ میں یہ سمجھنے سے قاصر ہوں کہ کن خدمات کے صلہ میں مجھکو یہ سرفرازی بخشی گئی ہے۔ میں اعتراف کرتا ہوں کہ جب آپ کی دعوت مجھے پہونچی تو میں نہایت متعجب ہوا کہ مجھ سا ایک سائنس کا طالب علم، بنگالی، ایک غیر مسلم اور غیر سیاسی شخص ایک ایسی اسلامی یونیورسٹی کی ایسی اہم تقریب پر خطبہ دینے کے لیے کیوں منتخب کیا جاتا ہے جو شمالی ہندوستان میں واقع ہو اور سیاسی جذبات کے جوش میں ظہور میں آئی ہو۔ غالباً میرے یہ سارے خیالات غلطی پر مبنی تھے۔ آپ نے عزت مجھے عطا فرمائی ہے وہ ان میں سے کسی سبب سے نہیں بلکہ میری اُن ناچیز خدمات کے صلہ میں ہے جو میں نے اِس ملک کی تعلیمی ترقی کے لیے کی ہیں۔ آپ نے ماہرین تعلیمات ہونے کی حیثیت سے جن کا اصل کام نوجوانانِ قوم کی تشکیل اور خدماتِ قومی کی تعلیم ہے مجھے انتخاب کیا ہے اور تعلیم ہی میں ہندوستان کی نجات کا راز مضمر ہے

بھرحال آپ کی اس غیر متوقع دعوت سے میری آنکھیں کھل سی گئیں۔ میرا یہ یقین ہوا اور مجھے اُمید ہے کہ میرے احباب اسے بیجا نہ کہینگے کہ مجھکو مخصوص فرقوں اور جماعتوں کی تعلیم گاہوں سے کوئی خاص رغبت نہیں کیونکہ اس خیال سے میرے رونگٹے کھڑے ہو جاتے ہیں کہ ایسی تعلیم گاہیں اپنے تقاضائے طبع کے مطابق کہیں تعصب اور تنگ نظری کی حرکات میں مبتلا نہ ہو جائیں۔ ایک غیر مسلم کی اس دعوت سے مجھے اس لیے اور زیادہ خوشی حاصل ہوئی کہ اس سے یونیورسٹی کے منتظمیں کی غیر متعصبانہ اور آزاد روش کا صاف پتہ مل گیا۔ اور جن بزرگ ہستیوں کے زیر سایہ اس تعلیم گاہ نے جنم لیا ہے ان سے واقعی ایسی ہی روش کی توقع بھی تھی۔ اس کے مقدس و محترم بانی مہاتما گاندھی اور مولانا محمد علی جن کے آگے ہم سب سرِ احترام خم کرتے ہیں اُن کے شایانِ شان بھی یہی روِیہ تھا۔ میں اس موقعہ پر صرف اس شدید غم و تاسف کے اظہار پر اکتفا کرتا ہوں کہ اُن کے حوصلہ بخش اور مبارک درود سے آج یہ بزم محروم ہے یقین ہے کہ تمام حاضرین اس احساس میں میرے شریک ہوں گے۔ وہ موجود ہوں یا نہوں میں دست بدعا ہوں کہ ان کی پیدا کردہ روح اس یونیورسٹی کی ہمیشہ رہنمائی کرتی رہے۔ بلند نظری، صداقت پرستی اور حبّ وطن جن کے نشہ سے قومیت ہند کو یہ ہمیشہ سرشار رہے، خدا کرے ہمارے آیندہ ترقی کے راستے میں بھی مشعل کا کام دیں۔ خدا اس دارالعلوم کو تعصب، فرقہ بندی اور جوش جماعتی کے تنگ

گوشہ میں محصور ہونے اور مذہبی تنگ دلی اور جاہلانہ جوش و خروش کی متعفن نالی میں تہ نشیں ہونے سے ہمیشہ محفوظ رکھے۔

آپکے کارکنوں کے اس شریفانہ فیاضانہ اور آزادانہ طرز عمل ہی کے تیقن و توقع نے اتنی مسافت اور بیگانگی کے باوجود آپ کی اس دعوت کے قبول کرنے میں میری حوصلہ افزائی کی میں نے آپ کی پکار پر اس بھروسے پر لبیک کہا کہ میرے ساتھ ویسا ہی برتاؤ کیا جائے گا جیسا بھائی بھائی کے ساتھ کیا کرتے ہیں دوستو! اگر میں اس موقعہ سے فائدہ اُٹھا کر اپنی موجودہ ذمہ داریوں اور فرائض کے متعلق آپ سے اپنے دلی خیالات کا اظہار کردوں تو اُمید ہے کہ آپ اسکا بُرا نہ مانیں گے

روایات علیگڈھ علی گڑھ ایک مقدس مقام ہے۔ سرسید احمد خاں مرحوم کے پرامن زمانہ یعنی گذشتہ صدی کے ربع آخر سے لے کر اس طوفان خیز وقت تک جب کہ تمام قوم میں ایک عام ہیجان برپا ہے یہ مقام اسلامی تہذیب کا ایک زندہ اور زندگی بخش مرکز رہا ہے۔ علیگڑھ نے ہمارے مسلم اہل وطن کی دو سے زیادہ نسلوں کے بہترین ارباب علم کے دماغوں پر اپنے نقوش جما دئے ہیں اور ہم لوگ جو نسبتہً اجنبی ہیں علیگڈھ کے نام کو ہمیشہ سے وسعت نظر، جدت فکر اور ترقی ذہنی کا مرادف سمجھتے رہے ہیں جو تنگ نظری و تعصب سے مبرا ہو، جہاں کی صحیح القوی جست و چالاق، باہم متحد و متفق عملی زندگی مشین جیسی اوقات بندیوں اور طوطے جیسے امتحانوں کی بے مزہ جبری محنت شاقہ کے ہاتھوں گھٹ گھٹ کر فنا نہیں ہو جاتی۔ بلکہ اس کے عوض اُن طلبہ میں بلند ہمتی

وحبّ وطن کا وہ عمیق احساس ہوتا ہی جو اُن کو گوشہ نشیں راہب یا کتابوں کے کیڑے نہیں بلکہ حقیقی، جفاکش، زندہ و متحرک دنیادار آدمی بنادیتا ہی۔ ہم اس یونیورسٹی کو ہمیشہ ایک ایسا گہوارہ سمجھتے رہے ہیں جن میں سے پلکر آدمی نکلتے ہیں نہ کہ نوکری کے بھوکے محرّر۔ اور اِس لیے اس جدید سعی، اس جدید قومی یونیورسٹی نے وہ حیثیت قایم کی ہی جو قریب قریب ایک اسلامی "پیٹھ استھان" (دارالعلوم) کی حیثیت رکھتی ہی۔ اور ایک مہم عظیم اِس کے سامنے ہی۔ اسے علی گڑھ کی روایات کی بلندیوں تک پہنچنا اور اس سے بڑھکر نئے کارنامے دکھلانے کیلئے جدوجہد کرنا ہی۔ یہ وہ مہم ہی جو مجرّد اپنی عظمت و شان سے ہمارے دلوں کو حرکت دیکر مردانہ وار جرأت اور اعلیٰ کارناموں کی متقاضی ہی۔

**قومی تعلیم کا نصب العین** "اول آزادی، دوم آزادی، دائم آزادی یونیورسٹی کے وردِ زبان ہونا چاہیئے" یہ وہ مفتخر خیال ہی جسے ہند حاضر کے ایک بانی سر آسوتوش مکرجی نے مفتخر الفاظ میں ادا کیا ہی۔ آزادی سے ہماری مراد وہ محدود رسمی آزادی نہ ہونا چاہیے جس کا مفہوم یونیورسٹی کے اندرونی انتظامات میں کامل اختیار رہی بلکہ اس کے نہایت وسیع معنی لینا چاہیے اس سے زیادہ تر دل و دماغ، فکر و خیال، عقل و دانش اور ذہن و ذکا کی آزادی مراد ہونا چاہیئے جو تہذیب انسانی کی تاریخ میں سب سے زیادہ دشوار کمال رہا ہی۔ بڑے بڑے آدمیوں واقعات اور خیالات سب کو اسی معیار پر پورا اُترنا چاہیئے۔ اور ان کو عقل و تمیز کی مشعل عالم

افروز کے سامنے لاکر دیکھنا چاہیئے۔ اُس وقت اگر اُن میں کوئی نقص، کوئی عیب، کوئی لغویت نظر آئے تو اُن کو کوڑے کے ڈھیر کی نذر کرنا چاہیئے۔ قرنہا قرن سے دماغ انسانی کی یہ آواز بار بار گلا دبانے کے باوجود بلند ہوتی چلی آئی ہے کہ "روشنی چاہیئے" اور اگر روشنی رکھنا منظور ہے تو اس آواز کو سننا اور ماننا ہوگا۔ اسی روشنی، اسی سچائی، اسی حقیقت کی طرف میلان اور جستجو کی بدولت انسان کو تقرب الٰی حاصل ہوتا ہے، اور اسی روشنی کا پھیلانا مشرق کا قابلِ فخر کام ہوگا "مشرق سے روشنی حاصل کرو" ایک مشہور فرانسیسی مقولہ ہے اور مشرق کو اسے ثابت کر دینا چاہیئے۔

یونیورسٹی کا یہی وہ پہلو اور تعلیم کا یہی وہ مقصد ہے جو سائنس کے پرانے طالب علم کی حیثیت سے مجھے سب سے زیادہ اپنی طرف مائل کرتا ہے۔ تعصب، تنگ دلی اور تنگ نظری تمام تاریخ بنی نوع انسان میں انسانی ترقی کی سب سے بڑی دشمن رہی ہیں۔ اور شخصی اقتدار اور مرجہ عقائد کے مضر اور روح فرسا اثرات انسانی دماغ کی افسردگی و تعطل میں سب سے زیادہ شدید ثابت ہوئے ہیں۔ میرا تو خیال ہے کہ تہذیب و تمدن کی خاطر سائنس کی سب سے بڑی، سب سے مفید اور سب سے مستقل خدمت تحکم و جبروت سے بغاوت، صداقت کی جستجو اور معقولیت کی ترغیب رہی ہے اور آج یہاں ایک سائنس داں کی حیثیت سے خطاب کرتے ہوئے میں آپ سے اس علم صداقت اور نشانِ حریت کو ہمیشہ بلند رکھنے کی پرزور درخواست کرونگا۔

**اسلامی روایاتِ علمی** اگرچہ میں وہ بات زبان سے نکال رہا ہوں جو ممکن ہے کہ تہدیدی الفاظ معلوم ہوں تاہم واقعہ یہ ہے کہ ان تبصروں سے میری مراد دوستانہ مشورہ کے سوا کچھ بھی نہیں اور میں اس معاملہ میں بالکل مرعوب نہیں بلکہ اس کے برخلاف مجھے کامل وثوق ہے کہ حق و صداقت، خالص تعلیم و تعلم اور آزادیِ افکار کی یہ قدر و منزلت اس یونیورسٹی کی ویسی ہی خصوصیتِ امتیازی ہوگی جیسی عہدِ ماضی میں ترقیِ اسلام کی تھی - میں روایاتِ اسلامیہ یعنی روایاتِ علمیہ سے واقف ہوں مسلمانوں نے سائنس علوم و فنون اور فلسفہ کی جو شاندار خدمات انجام دی ہیں میری آنکھوں کے سامنے ہیں - قرونِ وسطیٰ کے تیرہ و تار عہد میں جب کہ مسیحی دنیا بے معنی ارسطاطالیسی نزاعاتِ لفظی اور خدا کی ماں اور بیٹے کے متعلق لامتناہی منطقی مناظروں پر اپنی تمام قوتوں کے صرف کرنے پر قانع و مطمئن تھی، اُس وقت مسلمانوں نے جہاں افروز مشعلِ حق و صداقت روشن کرنے میں جو حصہ لیا ہے اسے یاد کرتا ہوں، بغداد و قاہرہ اور قرطبہ اور غرناطہ کے مناظر اپنی شان و شوکت اور جاہ و جلال کے نہ مٹنے والے آثار کے ساتھ میری چشمِ تصور میں پھر رہے ہیں - اگرچہ میں خود مسلمان نہیں لیکن اسلام نے علوم و فنون کے میدان میں جو بازی جیتی ہے اس کو سوچتا ہوں تو میرا ایشیائی دل فخر و مسرت سے پھول جاتا ہے - دوستو مجھے امید ہے کہ آپ معاف فرمائینگے اگر اپنے دلی جوش میں تاریخِ اسلام کے اس عہدِ زرین پر حسرت ارمان کے ساتھ تھوڑی دیر توقف کروں

**اسلام کی علمی خدمات** | جب یورپ کی دنیا بربریوں کے حملوں سے زوال
پذیر ہو کر ناگفتنی تاریکی کے گڑھے میں جا پڑی تھی، اگر اُس وقت اسلام کمک کو نہ پہنچتا
اور اعلیٰ علوم کی تخم ریزی کر کے اس کی پوری پرداخت نہ کرتا اور حق و حریت کی
جان بخش آب و ہوا میں ان کی تربیت کر کے انہیں پھولنے پھلنے نہ دیتا تو میں پوچھتا
ہوں کہ آج دنیا کہاں ہوتی اور تہذیب جدید کا نشان کہاں ملتا؟ - قرون وسطیٰ
میں مسلمان اہل علم، اہل سائنس اور فلاسفہ نے، مشرق، مصر، یونان، کا تمام
علم نہایت احتیاط کے ساتھ ضبط کر لیا بلکہ ان کی تہذیب و اصلاح کی، ان پر اضافہ
کیا اور ان کو ترتیب دیا - کوئی شخص گبن، سیڈیلٹ، لین پول، ڈریپر، سید امیر علی
اور اس عہد کے دوسرے مورخین کے فصیحانہ اوراق کو پڑھ کر مسلمانوں کی آزادیِ
خیالات، جدت تحقیقات و تنوع تفصیلات پر حیرت زدہ ہوئے بغیر نہیں رہ سکتا
امید ہے کہ میرے احباب تاریخ اسلام کے اس روشن ورق پر کسی قدر زیادہ تفصیل
سے نظر کرنے کی اجازت دینگے :-

علم کی محبت اور حق کی حرمت اسلام کا اصل اصول ہی خود نبی عربی حق کی باہمت
طلب گار تھے سید امیر علی کہتے ہیں :-

علم و فن کے لیے رسول عربی کی دلدادگی انہیں کل معلمین حق میں ممتاز اور جدید دنیا کے
افکار سے نہایت قریب کر دیتی ہے فتح مکہ کے بعد مدینہ جو اسلام کی جمہوری خلافت
الٰہی کا صدر مقام تھا صرف گروہ در گروہ عربوں ہی کا نہیں بلکہ باہر کے طالبین

حق کا بھی مرکز کشش بن گیا یمن، شمال سے ایرانی، یونانی، شامی، عراقی، افریقی
اور رنگ رنگ اور نسل نسل کی مختلف اقوام یہاں جمع ہوگئیں بے شک کچھ لوگ اپنے
استعجاب و تحیر کی تسکین کے لیے بھی آتے تھے، مگر زیادہ علم کی طلب اور پیغمبر
اسلامؐ کے ملفوظات سننے آتے تھے۔ انہوں نے علم کی قدر وقیمت یوں جتائی:۔
"علم حاصل کرو کیونکہ جو خدا کی راہ میں تحصیل علم کرتا ہے وہ پرہیزگاری کا کام کرتا ہے
جو علم کا چرچا کرتا ہے اور جو اس کی جستجو کرتا ہے وہ خدا کی عبادت کرتا ہے۔ جو علم سکھاتا ہے
صدقہ دیتا ہے اور جو اُن لوگوں کو تعلیم دیتا ہے جو اس کے اہل ہیں وہ خدا کی راہ میں
جاں نثاری کرتا ہے۔ علم عالم کو حلال و حرام کی تمیز بتاتا ہے، جنت کی راہ دکھاتا ہے
یہ بیابان میں ہمارا دوست، خلوت میں انجمن، بیکسی میں یار ہے۔ یہ ہمیں خوشی بخشتا
اور مصیبت میں مدد کرتا ہے۔ بزم احباب کی رونق، دشمنوں کے مقابلہ میں ہتیار ہے
علم سے خدا کا بندہ سب سے بڑی نیکی اور بلند مرتبے پر پہنچ جاتا ہے، اس عالم میں بادشاہوں
کا رفیق بناتا اور عقبیٰ میں انتہائی مسرت بخشتا ہے، آنحضرتؐ اکثر فرمایا کرتے تھے کہ
عالم کی روشنائی شہید کے خون سے زیادہ مقدس ہے" اپنی متبعین پر بار بار
طلب علم "ولو کان بالصین" کی ضرورت جتاتے تھے "جو کوئی علم کی تلاش
میں وطن چھوڑتا ہے وہ خدا کی راہ چلتا ہے" "جو کوئی طلب علم میں سفر کرتا ہے خدا اسے
جنت کی راہ دکھاتا ہے"۔ خود قرآن حکیم علم و حکمت کی انتہائی قدر و منزلت کی
شہادت دیتا ہے۔

احکام اسلامی کے نزول تک نیا فی الواقع ایک عرب جزیرہ نما اور شمال وغرب اور شمال وشرق کے حوالی کے اندر محدود تھی اور کسی دماغی ترقی کے آثار ظاہر نہ تھے شاعری خطابت، اور نجوم وکہانت عرب جاہلیت کے مرغوب دلپسند فنون تھے جن کی تحصیل کی جاتی تھی۔ سائنس اور ادبیات کے فدائی موجود نہ تھے نبی عربی (روحنا فداہ) کے الفاظ نے اس قوم کے بیدار شدہ قویٰ میں نئی حرکت پیدا کر دی تھی۔ اُن کی زندگی ہی میں ایک تعلیم گاہ کی بنیاد پڑ چکی تھی جو آگے چل کر بغداد و سلرنو پل اور قاہرہ و قرطبہ میں یونیورسٹیاں بن گئیں۔ یہاں خود جناب رسالتمآب علیہ التحیات ایک روحانیت کی تحصیل پر یوں وعظ فرمایا کرتے تھے:-

"خالق کی صنعتوں پر ایک گھنٹہ کا صمیم قلب کے ساتھ غور وفکر ستر سال کی عبادت سے بہتر"
"گھنٹہ بھر علم وفن کی باتیں سن لینا ہزار شہیدوں کے جنازوں کی شرکت سے زیادہ ثواب کا کام ہے بلکہ ہزار راتیں عبادتِ الٰہی میں گذارنے سے افضل ہے"

رسول کریم کے داماد حضرت علیؓ نے علوم وفنون کے اُن شعبوں پر متعدد وعظ فرمائے جو اس جمہوریہ کے عالم طفلی میں اُس کے لیے سب سے زیادہ موزوں تھے۔ ان کے مقالات منقولہ سے چند یہ ہیں

"علم میں سربلندی سب سے بڑی عزت وافتخار ہے"
"جو شخص علم کے لیے زندگی وقف کر دے اُس کو کبھی موت نہیں آتی۔"
"فضل وکمال سب سے زیادہ قیمتی زیور ہے"

خود جناب رسالت مآبؐ اور اُن کے افضل التلامذہ کی زبان مبارک سے اس قسم کے کلمات کا نتیجہ حسب توقع یہ ہوا کہ لوگوں میں آزاد خیالی اور بلند نظری پیدا ہوگئی اور کل طبقوں علم کا ذوق و شوق عام ہوگیا۔ خلفائے راشدین کے زمانہ میں عربوں کے جنگی تلاطم میں مبتلا رہنے کے باوجود آغاز اسلام کے دار الخلافہ (مدینہ) میں علوم و فنون کی طرف التفات میں کسی قسم کی کمی نہیں کی گئی تھی۔ علیؓ اور ابن عباسؓ شعر و سخن، صرف و نحو، تواریخ اور علوم ریاضی پر لکچر دیا کرتے تھے بعض انشا خطابت کی تعلیم دیتے تھے۔ کچھ لوگ خطاطی سکھلاتے تھے جو اُس زمانہ میں ایک بہا فن تھا۔

جب خود رسُولؐ کا اسوۂ حسنہ و تعلیم ایسی ہو تو بجا طور پر یہ توقع کیجا سکتی تھی کہ آگے چل کر اسلام کی مزید وسعت و ترقی علوم و فنون کے حق میں عظیم الشان تحریک ثابت ہوگی۔ اور فی الحقیقت ہوا بھی ایسا ہی۔ ایک عیسائی مصنف نے جس پر اسلامی کارناموں کے بیان میں جنبہ داری کا الزام کسی طرح عائد نہیں ہوسکتا اس تیار شدہ ذہنی خمیر کی یوں تصویر کھینچی۔

"عربوں نے سائنس اور فلسفہ کی قلمرو کو اُسی سرعت کے ساتھ فتح کرلیا جس طرح روماالکبریٰ کے علاقوں کو۔ آنحضرتؐ کی رحلت کے بعد ایک صدی کے اندر اندر فلسفۂ یونان کی تمام تصانیف کو عربی زبان میں منتقل کرلیا۔

الیڈ اور اُڈیسی جیسی نظمیں جو مشرکانہ روایات کی وجہ سے خلافِ مذہب خیال کی گئیں تھیں شامی زبان میں ترجمہ کی گئیں تاکہ اہل علم ان سے بھی لطف اندوز ہو سکیں۔

ہدعباسی | المنصور نے اپنے عہد خلافت (۷۵۳ء - ۷۷۵ء) میں مقام حکومت
داد کو منتقل کرکے اُسے ایک شاندار دارالسلطنت بنالیا - وہ اپنا زیادہ وقت علم
یت کے مطالعہ اور ترقی میں صرف کیا کرتا تھا اُس نے طب اور فقہ کے مدرسے قائم
یے - ہارون رشید (۷۸۶ء) بھی اپنے دادا کے نقش قدم پر چلا - اور تمام ممالک
یہ حکم نافذ کردیا کہ ہر مسجد کے ساتھ ایک مدرسہ بھی ملحق کردیا جائے - لیکن ایشیا ئ
م کی ترقی کا سب سے زیادہ منور زمانہ خلیفہ المامون (۸۱۳ء - ۸۳۳ء) کا عہد
فت ہے - اُس نے بغداد کو علوم کا مرکز بنادیا - بڑے بڑے کتب خانے قائم
یے اور عالم اسلام کے تمام بڑے بڑے عالموں کو اپنے گرد مجتمع کرلیا -

مامون کو جب یہ معلوم ہوا کہ زمین کی سطح مدور ہے تو اُس نے علم ہیئت اور
ریاضی کے ماہروں کو حکم دیا کہ دائرہ ارضی کے ایک درجے کی پیمائش کریں بحیرہ احمر
ساحل پر وادی شنار میں اصطرلاب کے ذریعے اُفق کے اُوپر قطب کا ارتفاع ایک
طول البلد کے دو مقامات پر پورا ایک درجہ منفصل پایا گیا - ان دونوں مقامات
صل پیمائش کیا گیا تو دو لاکھ کعب[1] ہاشمی ٹھیرا - اِس طرح تمام زمین کا محیط چوبیس
ر میل ہوا اور یہ حساب قریب قریب صحیح ہے - لیکن چونکہ اس قسم کی صرف ایک
ش سے مشکل کروی مستقل طور پر ثابت نہیں ہوسکتی تھی - خلیفہ نے عراق عرب میں کوفہ
یب دوسرے تجربہ کے لیے حکم دیا - علم الہیئت کے ماہرین کی دو جماعتیں بنادی گئیں
یک مقررہ نقطہ سے چل کر ہر ایک جماعت نے ایک درجے کا ایک قطع دائرہ،

---

[1] ایک کعب ڈیڑھ فٹ کا ہوتا ہے جسے ایک ہاتھ کہتے ہیں - مترجم

**عہد عباسی**

المنصور نے اپنے عہد خلافت (۷۵۴ء-۷۷۵ء) میں مقام حکومت بغداد کو منتقل کر کے اُسے ایک شاندار دار السلطنت بنا لیا۔ وہ اپنا زیادہ وقت علم ہیئت کے مطالعہ اور ترقی میں صرف کیا کرتا تھا اُس نے طب اور فقہ کے مدرسے قایم کیے۔ ہارون رشید (۷۸۶ء-۸۰۹ء) بھی اپنے دادا کے نقش قدم پر چلا۔ اور تمام مملکت میں یہ حکم نافذ کر دیا کہ ہر مسجد کے ساتھ ایک مدرسہ بھی ملحق کر دیا جائے۔ لیکن ایشیائی علوم کی ترقی کا سب سے زیادہ منور زمانہ خلیفہ المامون (۸۱۳ء-۸۳۳ء) کا عہد خلافت ہے۔ اُس نے بغداد کو علوم کا مرکز بنا دیا۔ بڑے بڑے کتب خانے قایم کیے اور عالم اسلام کے تمام بڑے بڑے عالموں کو اپنے گرد مجتمع کر لیا۔

مامون کو جب یہ معلوم ہوا کہ زمین کی سطح مدور ہے تو اُس نے علم ہیئت اور علم ریاضی کے ماہروں کو حکم دیا کہ دائرہ ارضی کے ایک درجے کی پیمائش کریں بحیرۂ احمر کے ساحل پر وادی شنار میں اصطرلاب کے ذریعے اُفق کے اُوپر قطب کا ارتفاع ایک ہی طول البلد کے دو مقامات پر پورا ایک درجہ منفصل پایا گیا۔ ان دونوں مقامات کا فیصلہ پیمائش کیا گیا تو دو لاکھ کعب[۱] ہاشمی ٹھیرا۔ اس طرح تمام زمین کا محیط چوبیس ہزار میل ہوا اور یہ حساب قریب قریب صحیح ہے۔ لیکن چونکہ اس قسم کی صرف ایک پیمائش سے شکل کروی مستقل طور پر ثابت نہیں ہو سکتی تھی۔ خلیفہ نے عراق عرب میں کوفہ کے قریب دوسرے تجربہ کے لیے حکم دیا۔ علم الہیئت کے ماہرین کی دو جماعتیں بنا دی گئیں اور ایک مقررہ نقطہ سے چل کر ہر ایک جماعت نے ایک درجے کا ایک قطع دائرہ،

---

[۱] ایک کعب ڈیڑھ فٹ کا ہوتا ہے جسے ایک ہاتھ کہتے ہیں۔ مترجم

ایک نے شمال کی طرف اور دوسری نے جنوب کی طرف ناپا۔ اِس کا نتیجہ کعب میں نکالا گیا۔ اگر یہ کعب وہی ہو جو شامی کعب کے نام سے مشہور ہے تو تہائی میل کے اندر اِس کے ایک درجہ کا اصلی طول نکل آیا۔ ان پیمایشوں سے خلیفہ نے یہ نتیجہ نکالا کہ کروی شکل ثابت ہو گئی۔

اس طرح جو علمی مذاق پیدا ہو گیا وہ اندرونی اختلافات کی بدولت حکومتِ اِسلام کے تین حصوں میں منقسم ہو جانے کے بعد بھی قایم رہا۔ ایشیا میں عباسی خاندان مصر میں فاطمی اور اسپین میں اموی۔ صرف سیاسیات میں باہم رقیب نہ تھے بلکہ علوم و فنون میں بھی۔

**عربی طرز تحقیقات** علوم میں عربوں نے ہر اُس چیز کو اختیار کیا اور ترقی دی جو دماغ کی نشو و نما اور بلندی کے لیے ضروری ہیں۔ بعد کو وہ فخر کیا کرتے تھے کہ اُنھوں نے اتنے شعرا پیدا کیے جو تمام اقوام مل کر نہ پیدا کر سکیں۔ سائنس میں اُن کا کمال یہ تھا کہ اُنھوں نے اُس کی تکمیل یورپ کے یونانیوں کے طرز پر نہیں بلکہ اسکندریہ کے یونانیوں کے طرز پر کی۔ اُنھوں نے محسوس کیا کہ سائنس کی ترقی محض ذہنی فکر سے نہیں ہو سکتی بلکہ اس کی ترقی کا راز قدرت کے عملی تفحص و تحقیق میں مضمر ہے۔ ان کے طریقہ کی خصوصیات امتیازی، تجربات اور مشاہدات ہیں۔ ہندسہ اور علوم ریاضی کو وہ لوگ آلاتِ تعقل کا ایک ذریعہ سمجھتے تھے۔ آلیات، علم موازنۃ السوائل اور علم مناظر پر اُن کی متعدد تصانیف میں یہ امر خاص طور پر قابل توجہ ہے کہ مسائل زیر بحث کا حل یا تجربوں سے

ہو جاتا ہی یا آلات کے ذریعہ شاہدات سے۔ اسی طریقے نے اُن کو میرے دل پسند موضوع علم الکیمیا کا اُستاد بنا دیا۔ اسی نے اُن کو آلات تقطیر، تصعید، تلیب، ترشیح وغیرہ کی ایجاد کا رستہ بتا دیا۔ اسی نے علم ہیئت میں آلہ مساعت، ارتفاع اور رصد طرلا وغیرہ آلات کی تیاری میں ان کی رہنمائی کی۔ علم الکیمیا میں میزان کا استعمال بتایا جس کے نظریہ سے وہ بخوبی واقف تھے۔ اسی کی بدولت کشش نوعی اور نظام فلکی کے نقشے اسی طرح تیار کیے جس طرح بغداد، اسپین اور سمرقند کے۔ علم ہندسہ و علم مثلث میں ان کی ترقی، علم الجبر کی ایجاد، اور علم حساب میں ہندوستانی اعداد کے اختیار کرنے کا باعث یہی ہوا۔

**فراہمی کتب** عام کتب خانوں کے قیام اور توسیع کے لیے کتابیں جانفشانی کے ساتھ جمع کیجاتی تھیں چنانچہ بیان کیا جاتا ہی کہ خلیفہ المامون کئی سو اونٹوں پر قلمی نسخہ بغداد اُٹھوا لایا تھا۔ ایک عہدنامہ میں جو میکائیل سوم شاہ یونان سے کیا گیا تھا یہ شرط بھی تھی کہ قسطنطنیہ کے کتب خانوں میں سے ایک کتب خانہ خلیفہ کی نذر کیا جائیگا۔ جو علمی خزانہ اس نے اس طرح مہیا کیا تھا اُس میں نظام فلکی پر بطلیموس کی ایک تصنیف بھی تھی۔ خلیفہ نے اس کا ترجمہ المجسطی کے نام سے عربی میں کرایا۔ جو کتابیں اس طرح جمع کیجاتی تھیں اُن کی تعداد بعض اوقات بہت بڑھ جاتی تھی۔ چنانچہ قاہرہ کے فاطمی کتب خانہ میں ایک لاکھ خوشخط لکھے ہوئے عمدہ اور مجلد نسخے موجود تھے اُن میں سے چھ ہزار پانسو کتابیں علم ہیئت اور طب پر تھیں اس کتب خانہ کے قوانین

روسے قاہرہ کے طالب علم کتابیں مستعار لے سکتے تھے۔ خلفاء اندلس کے عظیم الشان کتب خانہ کی تعداد آخر میں چھ لاکھ مجلدات تک پہونچ گئی تھی۔ صرف اُن کی فہرست چوالیس جلدوں میں تھی۔ اس کے علاوہ تمام اندلس میں ستر عام کتب خانہ تھے۔ افراد کے ملک خاص میں جو کتابیں تھیں بعض اوقات اُن کی تعداد نہایت کثیر ہوتی تھی۔ ایک طبیب نے سلطان بخارا کی دعوت اس لیے رد کردی تھی کہ اُس کی کتابوں کے لیجانے کے لیے چار سو اونٹ درکار تھے۔

سہولت تراجم و تالیفات ہر بڑے کتب خانے میں نقل اور ترجمہ کا ایک محکمہ ہوتا تھا۔ طبعزاد تصانیف کا یہ طریقہ تھا کہ کالجوں کے منتظمین اساتذہ سے مباحثِ معینہ پر کتابیں لکھنے کی درخواست کیجاتی تھی ہر خلیفہ کا ایک مخصوص مورخ ہوتا تھا۔ افسانوں اور داستانوں کی کتابوں شلاً الف لیلہ وغیرہ عربوں کی اختراعی و ابداعی مادے کی شہادت دے رہی ہیں۔ اس کے علاوہ تاریخ، فقہ، سیاست، فلسفہ، سیرت (صرف نامور آدمیوں کی نہیں بلکہ مشہور گھوڑوں اور اونٹوں کی بھی) غرض کہ ہر قسم کے مباحث پر کتابیں ہوتی تھیں جو بے روک ٹوک پڑھنے کو دیجاتی تھیں اگرچہ زمانہ مابعد میں دینیات کی کتابوں کی اشاعت کے لیے اجازت نامہ کی قید لگا دی گئی تھی۔ حوالہ کی کتابیں۔ جغرافی، اعدادی تاریخی، لغوی پھران کی مختصرات و ملخصات جیسے محمد ابوعبداللہ کی دائرہ معارف علمیہ کثرت سے تھیں۔ کاغذ کی صفائی اور سفیدی میں مختلف رنگوں کی روشنائیوں کی باسلیقہ ترتیب، اختلاف طرف و زر کی

وغیرہ تکلفات سے سرورق کی زیبائش کی طرف بڑی توجہ کیجاتی تھی اور ان پر فخر کیا جاتا تھا۔

دارالعلوم | تمام قلمروِ اسلامی کالجوں سے معمور تھا۔ منگولیا تاتار، ایران، عراق، شام، مصر، شمالی افریقہ، مراکش، فاس، اسپین ان تمام ممالک میں بڑی بڑی درسگاہیں جاری تھیں اس وسیع خطے کے ایک سرے پر جو رقبہ میں سلطنت روم سے کہیں بڑا تھا سمرقند کا کالج اور رصدگاہ قائم تھی تو دوسری طرف جبرالٹر (اسپین) میں۔

امراء و سرپرستیِ علوم | گبن مسلمانوں کی اس علمی سرپرستی کا ذکر کرتے ہوئے رقم طراز ہے

اس شاہی خصوصیت کے دعویدار صوبوں کے خود مختار امراء بھی تھے۔ اور اُن کے باہمی مقابلہ نے علوم و فنون کا مذاق اور اُن کی برکات کو سمرقند بخارا سے فاس اور قرطبہ تک وسیع کر دیا۔ ایک سلطان کے وزیر نے دو لاکھ اشرفیوں کی رقم بغداد میں ایک کالج بنانے کیلئے مخصوص کر دی تھی۔ جسے اس نے ۱۵ ہزار دینار سالانہ آمدنی کی ایک جائداد کے ساتھ وقف کر دیا تھا۔ ثمرۂ علم مختلف وقتوں میں شرفا کی اولاد سے لے کر بڑھئی اور لوہار کے بچوں تک ہر طبقہ کے لوگوں میں پہنچا ہوا تھا۔ نادار طلبہ کے لیے وظیفے مقرر تھے اساتذہ کی قابلیت اور محنت کا صلہ معقول تنخواہوں کی صورت میں ملا کرتا تھا۔ ہر شہر میں علوم عربیہ کی تصانیف طالبانِ علم کے ذوق و شوق اور امراء کی شانِ امارت کی بدولت نقل و جمع ہوتی تھیں۔

ان مدارس کی نگرانی نہایت فیاضی کے ساتھ بعض اوقات نسطوریوں اور بعض اوقات یہودیوں کے ذمہ کی جاتی تھی۔ کوئی آدمی خواہ کسی ملک میں پیدا ہوا ہو یا اُس کے معتقدات کیسے ہی ہوں اُس کی پروانہ کیجاتی تھی صرف اُس کے اکتسابات علمیہ ملحوظ رکھے جاتے تھے۔ خلیفہ المامون نے یہ اعلان کر دیا تھا کہ :-

"جن لوگوں کی زندگیاں قوائے ذہینہ کی تربیت کے لیے وقف ہوں وہی میرے سب سے برگزیدہ اور کارآمد خادم ہیں معلمین حکمت دنیا کے اصلی نام آور او رمقننین ہیں اور دنیا ان کی مدد کے بغیر دوبارہ جہالت اور وحشت کے قعر میں گر جائے گی۔"

**سائنس اور اسلام** | قاہرہ کے طبیہ کالج کے نمونہ پر اور طبیہ کالجوں نے بھی اپنے طلبہ پر ایک سخت امتحان لازم کر دیا تھا جس میں کامیابی کے بعد امیدواروں کو طبابت شروع کرنیکا اختیار ہوتا تھا۔ یورپ میں جو پہلا طبیہ کالج کہلا وہ سلرنو واقع اٹلی میں بھی انہوں ہی کا قائم کیا ہوا تھا پہلی رصدگاہ سیویل واقع اسپین میں انہیں کی بنائی ہوئی تھی یہ ۱۱۹۶ء میں ابو موسیٰ جعفر ماہر ریاضی وکیمیا کی نگرانی میں تعمیر ہوئی تھی۔ اس کا حشر کچھ کم عبرت انگیز نہیں۔ مسلمانان اسپین کے اخراج کے بعد اہل ہسپانیہ نے اسے گھنٹہ گھر بنا دیا۔ ان کی سمجھ میں نہ آیا کہ یہ ہے کیا بلا۔

اس موثر سائنٹیفک تحریک کے نتائج کو کامل طریقہ پر بیان کرنا ہمارے دائرہ بحث سے خارج ہوگا۔ قدیم علوم و فنون میں بہت اضافے کیے گئے اور نئے علوم و فنون معرضِ وجود میں لائے گئے۔ ہندوستانی طرز حساب رائج کیا گیا جو ایک عمدہ

ایجاد کی اور تمام اعداد کو دس شکلوں میں ظاہر کرتا، پوری مقدار بتاتا، اپنے موضع اور موقع سے رقوم کا اظہار کرتا ہی اور ہر قسم کے شمار کے لیے آسان قاعدے مہیا کرتا ہی۔ جبر و مقابلہ یعنی لامتناہی مقادیر کے شمار کا یا ہر قسم کے مقادیر کے خواہ حسابی ہوں یا ہندسی باہمی تناسب کا پتہ لگانے کا طریقہ، ڈایوفنٹس کے بوئے ہوئے تخم سے تربیت دیا گیا۔ محمد بن موسیٰ نے معاملات درجہ دوم اور عمران بن ابراہیم نے معاملات درجہ سوم کا حل کیا۔ عربوں نے علم المثلث کا قدیم طرز بدلکر اُسے موجودہ شکل دی اور اُسے ایک علیحدہ فن بنا دیا۔ موسیٰ مذکور الصدر علم مثلث کروی پر ایک رسالہ کا مصنف تھا۔ البغدادی نے علم مساحت پر ایک ایسا نفیس رسالہ چھوڑا ہی کہ بعضوں نے اُسے اِس فن پر خود حکیم اقلیدس کی ایک گم شدہ تصنیف کا نسخہ بتایا ہی۔ علم ہیئت کی کتابوں میں اس نے صرف مرئی ستاروں کی فہرست ہی نہیں بلکہ نقشے بھی بنائے ہیں۔ اور ان میں سے بڑی جسامت والے ستاروں کے عربی نام رکھے ہیں جو اب تک ہمارے مدارس کے کرۂ ارض پر نظر آتے ہیں۔

جیسا کہ ہم بیان کر چکے ہیں اونھوں نے سطح ارض پر ایک درجے کی پیمائش کے ذریعہ سے زمین کی جسامت کا پتہ لگایا محورِ ارض کی بیضاویت معلوم کی۔ چاند اور سورج کے نقشے صحیح کر کے شایع کیے۔ سال کا طول مقرر کیا۔ خطوط معدل النہار کی تعین کی۔ ایک اور عرب مصنف تبریزی کے ایک رسالہ علم نجوم کا ذکر لیپلیس نے نہایت احترام کے ساتھ کیا ہی۔ وہ ابن یونس منجم حکم خلیفہ مصر ۱۰۰۸ء کے

ایک اہم رسالہ کی طرف ہماری توجہ منعطف کرتا ہی جس میں خلیفہ منصور کے زمانہ سے مصنف کے وقت تک کسوف و خسوف، تقاطع خطوط معدل النہار راس السرطان اور راس الجدی۔ سیاروں کے قِران اور ثوابت کے خفا کے متعلق تمام مشاہدے درج ہیں جس سے نظام عالم کے تغیرات پر بہت زیادہ روشنی پڑتی ہی۔ عرب ماہرین ہیت نے آلات فلکی کی ساخت اور تکمیل پر اور دھوپ گھڑی پانی گھڑی وغیرہ مختلف قسم کی گھڑیوں کے ذریعے سے وقت کی پیمایش پر اپنی جد وجہد وقف کردی۔ اِس غرض کے لیے اونھوں نے پہلے پہل گھڑی کا لنگر ایجاد کیا۔

عملی سائنس میں اُنھوں نے علم الکیمیا کو خاص ترقی دی اُس کے بعض اہم ترین عوامل جیسے گندھک کا تیزاب، شورہ کا تیزاب، الکوہل ایجاد کیے۔ اُونھوں نے اس سائنس کا استعمال طب اور دواسازی میں کیا۔ علم الحرکات میں اجسام کے گرنے کے قوانین معلوم کیے اور مسئلہ کشش کے متعلق بھی وہ معلومات رکھتے تھے وہ کشش ثقل کے اصول کا واضح علم رکھتے تھے۔ وہ کھچی قوتوں کے نظریہ سے آشنا تھے۔ اُونھوں نے اجسام کی نوعی کششوں کا پہلا نقشہ بنایا اور اجسام کے پانی میں تیرنے اور ڈوبنے پر مضامین لکھے۔ علم المناظر میں اُونھوں نے اس یونانی غلطی کی تصحیح کی کہ شعاع آنکھوں سے نکل کر کسی شئے تک پہونچتی ہی اُونھوں نے اسکے مقابلہ میں یہ نظریہ پیش کیا کہ شعاع چیزوں سے نکل کر آنکھوں تک آتی ہی وہ روشنی کے انعکاس و انتشار کے مسئلے کو بخوبی سمجھتے تھے

**مصنفین اسلام** | اس عہد کے مشاہیر مصنفین اسلامی کی طویل فہرست سے میں محض چند نہایت معروف نام پیش کرنا چاہتا ہوں۔ مثلاً مشہور طبیب اور فلسفی ابن سینا یا ابن رشد قرطبی شارح ارسطو جس نے فلسفۂ یونان کی تعلیم دے کر اپنے عہد کے فلسفے میں انقلاب پیدا کر دیا۔ اس کا خیال تھا کہ ارسطو کی تعلیمات کو قرآن کریم کی تعلیمات سے منطبق کر دیا جائے۔ آفتاب کے داغوں کی تحقیق بھی اسی سے منسوب کی جاتی ہے۔ ابو موسیٰ جعفر کیمیائے جدید کا بانی تھا۔ اس کا نام صرف پرسٹلی اور لاوازیا کے ساتھ لیا جا سکتا ہے۔ ابو عثمان نے علم الحیوانات پر البیرونی نے جواہرات پر کتابیں لکھیں اور اسی غرض سے موخرالذکر نے ہندوستان کا سفر کیا۔ رازی، العباس اور البیطار نے علم نباتات پر تصنیفیں کیں۔ موخرالذکر نے تجربہ کے لیے دوائیں اور بوٹیاں حاصل کرنے کی غرض سے دنیا کے ہر گوشہ کی خاک چھانی نامور حکیم الغزالی اور عرب کا نیوٹن الحسن یہ دونوں تمام تاریخ عالم کے غیر فانی نفوس میں شمار کیے جا سکتے ہیں۔

مجھے زیادہ لکھنے کی ضرورت نہیں۔ اسلام کے ذہنی کارناموں کے اس شمار سے شاید آپ تھک گئے ہوں گے اگرچہ اب بھی یہ ناکافی ہی ہے لیکن اس مرقع کی دل کشی و سحر سے اپنے آپ کو جدا کرنا سخت دشوار ہے۔ بے شبہ یہ وہ مرقع ہے جس پر ہر قوم یا ہر ملک فخر کر سکتا ہے۔ تاہم ہم کو اپنے اسلاف کے ان درخشاں کارناموں کو دیکھ دیکھ کر خوش اور مطمئن نہ ہونا چاہیے کیونکہ یہ

یہ ہماری کمزوری اور مضحکہ انگیز قول ہوگا۔ بقول امرسن "ماضی پیا عماد نہ کرو ماضی غلام کے لیے ہی۔" ہم کو اُن کی مثال پیدا کرنا اور وہ ذوق و شوق اور حقیقت کی طلب چاہئے خواہ کہیں سے ہاتھ آئے اور بلا امتیاز ملک و قوم علم کا وہ پرجوش خیر مقدم کرنا چاہئے جس نے اسلام کو وہ کچھ بنا دیا جو بن گیا۔ انھیں اعلیٰ روایات کی بنا پر مجھے یقین ہوتا ہی کہ جامعہ ملیہ اسلامیہ اپنے جھنڈے کو صداقت و حریت کے نقش سے مزین کرے گا۔

**جماعتی تنگ نظری** ایک اور خطرہ ہی جو عموماً جماعتی یونیورسٹیوں کو لاحق ہوا کرتا ہی۔ ایک اور چٹان ہی جس سے ٹکرا کر ایسی تعلیم گاہیں غرقاب ہوسکتی ہی۔ اس سے میری مراد جماعتی تنگ نظری اور تخصیص و تفریق ہی جس کی طرف میں ابھی اشارہ کر چکا ہوں۔ اس مسئلہ کے متعلق بھی میں مایوسی کی طرف قطعاً مائل نہیں اور جہاں خطرہ موجود نہو وہاں خطرہ بتانا بھی نہیں چاہتا۔ اور بالخصوص اس وجہ سے کہ وہ بزرگ ہستیاں جن کے نام نامی اس تعلیم گاہ کے ساتھ وابستہ ہیں یعنی مہاتما گاندھی اور مولانا محمد علی خود اس امر کے ضامن ہیں کہ ہندو مسلم برادرانہ اتحاد اس درس گاہ کا نفس ناطقہ رہیگا مجھے یقین ہی کہ مذہبی تفریق کا ناگوار جذبہ اس کی مقدس ہستی پر کبھی حملہ آور نہو گا اور اگر بے خبری کی حالت میں دبے پاؤں کبھی آ بھی گیا تو اس کو کبھی پناہ نہ ملیگی۔ تاہم جہاں کہیں اس بلا کا امکان ہو جتنی احتیاط کی جائے کم ہی اور اسی سبب میں اس مسئلہ پر کچھ نہیں کہنا چاہتا ہوں۔

